اور کرزن گزٹ اس کا ذمہ دار ہے کہ معا درخواست پہنچتے ہی اُسکا کامل روپیہ اُسے ارسال کردے۔ اصل رقم سے ایک پیسہ کم یا زیادہ نہ دیا جائیگا۔ اس سے زیادہ حصہ داروں کا اور کسی بات مین بہی اطمینان ممکن نہین اس کمپنی کو لمیٹڈ اس وجہ سے نہین کرایا گیا ہے تاکہ کسی کارروائی کا اثر عام حصہ داروں پر نہ پڑے اور ہر حالت مین کرزن گزٹ ہی ذمہ دار ہے اور حصہ دار ہر طرح سے بالکل بری ہین۔

کمپنی کا انتظام براہ راست میرزا حیرت مالک و اڈیٹر کرزن گزٹ سے تعلق رکہتا ہے وہ خود اسکے منتظم ہین اور ذمہ دار ہین۔ دو تین سال کے بعد ہی معلوم ہو جائیگا کہ اس اسلامیہ کارخانہ نے کتنی کتب دینی طبع کرائین اور کس قدر منافع حصہ داروں مین تقسیم کیا۔

ہم خرما و ہم ثواب کے یہی معنی ہین۔ اصل رقم محفوظ جب چاہین طلب کرسکتے ہین اور پہر دین کی امداد اور اسلامی کتب کی اشاعت مین معاونت۔ خدا کی ذات سے مجہے کامل امید ہے کہ اسکا سرمایہ مبلغ پچیس ہزار روپے بہت جلد جمع ہو جاینگے بڑی خوشی کی بات یہ ہے کہ کمپنی نے اپنا ششماہی منافع پندرہ روپیہ سینکڑہ سالانہ کے حساب سے حصہ داروں مین تقسیم کردیا ہے۔ انشاءاللہ دوسری ششماہی کو بہی اسی کامیابی سے منافع کی تقسیم ہوگی۔ حصے ابہی فروخت ہونے باقی ہین اور اس سے بہتر موقع مسلمانوں کے لئے اور مل نہین سکتا گو انکی رقم محفوظ جب چاہین طلب کرلین اور پہر پندرہ روپیہ سینکڑہ سالانہ منافع دنیا مین کم ایسی تجارتین ہین جن مین اتنا فائدہ کثیر ہو۔ ششماہی گزشتہ کی رپورٹ تیار ہے جو درخواست آنے پر روانہ ہو سکتی ہے۔ قرآن مجید معہ ترجمہ اور تفسیر کے چہپنے کا انتظام ہو رہا ہے۔ اور خدا کی ذات سے امید ہے کہ اس مقدس کام مین بہت بڑا فائدہ ہوگا۔ قرآن مجید کمپنی ہی کے روپے سے شائع کیا جائیگا اب یہی موقع ہے کہ مسلمان اسکے حصے خریدین حصہ صرف دس روپے کا اسی لئے رکہا ہے کہ ہر شخص باسانی شریک ہو سکے۔ اور جب اُسے ضرورت ہو فوراً اپنے حصہ کا روپیہ لیلے۔ الحمد للہ کہ حصوں کا روپیہ برابر آرہا ہے اور امید ہے کہ چند ماہ مین پچیس ہزار روپیہ کے حصے پورے ہو جائینگے۔ جہانتک ممکن ہو حصے خریدنے مین جلدی کرنی چاہیئے۔

میرزا حیرت سکرٹری کمپنی ہذا